**(۹)** ایک بار مامون کے پاس آذربائیجان سے ایک مدعی نبوت گرفتار کر کے لایا گیا جب وہ سامنے آیا تو مامون نے اپنے داروغہ محل ثمامہ کو حکم دیا کہ اس کا اظہار لے۔ اس نے عرض کیا" امیرالمومنین !کیا عرض کروں کہ آپ کے زمانہ میں انبیاء کی کس قدر کثرت ہو گئی ہے" پھر اس مدعی نبوت سے کہا تمہاری نبوت کی دلیل کیا ہے کہا ثمامہ تم اپنی جورو کو میرے پاس بھیج دو۔ اور میں تمہارے سامنے اس سے مقاربت کروں اس سے ایک بچہ پیدا ہو گا جو گہوارے ہی میں میرے پیغمبری کی تصدیق کرے گا۔ ثمامہ نے کہا اشہد انک رسول اللہ (میں گواہی دیتا ہوں کہ تم خدا کے رسول ہو) مامون نے کہا تم تو چھوٹتے ہی ایمان لے آئے عرض کیا امیرالمومنین کا کیا بگڑے گا۔ آبرو تو میری جورو کی جائے گی جسے اپنی بی بی سے دستبردار ہونا ہو وہ ان کی نبوت میں شک کرے۔ اس پر مامون بے اختیار ہنس پڑا۔ اور اسے چھوڑ دیا۔

ایک بار ہارون رشید کے سامنے ایک مدعی نبوت پیش کیا گیا۔ رشید نے اس سے دریافت کیا تو بولا جی ہاں میں نبی کریم ہوں" پوچھا دلیل؟ کہا آپ جو فرمائیں ۔رشید نے کہا میں چاہتا ہوں کہ یہ جتنے مرد غلام کھڑے ہوئے ہیں ان کے اسی وقت ڈاڑھیاں نکل آئیں سوچ کے بولا بھلا اس میں کون سی خوبی ہے کہ ان کے پیارے پیارے مونہوں پر ڈاڑھیاں نکل آئیں اور ان دل فریب صورتوں کو میں بگاڑ دوں۔ ہاں یہ معجزہ دکھاتا ہوں کہ جتنے ڈاڑھیوں والے کھڑے ہیں ان کی ڈاڑھیاں غائب کر دوں۔ یہ سن کے رشید بہت ہنسا اور اس کو نکلوا دیا۔

ایک اور مدعی نبوت مامون کے سامنے لائے اور معجزہ طلب کیا۔ اس نے کہا کہ میں سنگریزی پانی میں ڈالتا ہوں۔ اگر گھل جائیں تو جانئے میں سچا نبی ہوں۔ مامون نے کہا" منظور" اس نے ایک کٹورے میں پانی بھر کے سب کے سامنے سنگریزی ڈالے جو دم بھر میں گھل گئے۔ لوگوں نے کہا یہ جعلی سنگریزی تھے۔ ہم جو سنگریزے دیں انہیں گھلاؤ تو سند ہے۔ بولا نہ تم فرعون سے بڑے ہو اور نہ میں موسیٰ سے بڑا ہوں۔ فرعون نے موسیٰ سے یہ تو نہیں کہا تھا کہ تمہارے عصا کی سند نہیں۔ ہم اپنا عصا دیتے ہیں۔ اسے اژدہا بناؤ تو

جائیں۔ مامون اس لطیفہ پر بہت ہنسا اور اس مدعی نبوت کو چھوڑ دیا۔

(۱۰) ایک مدعی نبوت کو لوگ پکڑ کے معتصم باللہ کے سامنے لائے۔ معتصم نے پوچھا تم نبی ہو کہا جی ہاں پوچھا کس کی ہدایت کے لیے مبعوث ہوئے ہو۔ کہا آپ کی ہدایت کے لئے معتصم بولا تو میں گواہی دیتا ہوں کہ تم رذیل اور احمق ہو۔ بولا جی ہاں یہ تو قاعدہ ہی ہے کہ جیسے لوگ ہوتے ہیں ویسے ہی پیغمبر بھی ان پر بھیجے جاتے ہیں۔ اس جواب پر معتصم شرمندگی سے ہنسا اور اسے رخصت کر دیا۔

(۱۱) ایک اور جعلی پیغمبر مامون کے سامنے لایا گیا مامون نے کہا کہ اچھا اسی وقت ایک خربوزہ لا کے پیش کرو۔ اس نے کہا تین دن کی مہلت دیجئے۔ مامون نے کہا۔ مہلت نہ دی جائے گی اسی وقت لا کے حاضر کرو۔ بولا بھلا یہ کون سا انصاف ہے۔ وہ خدائے عزوجل جس نے سارے آسمان اور زمین کو چھ دن میں بنایا وہ تو خربوزے کو کم از کم چھ مہینہ میں پیدا کرتا ہے اور میں اسی وقت پیدا کروں۔ اس جواب پر مامون ہنسا اور اسے چھوڑ دیا۔

ایک مدعی نبوت متوکل علی اللہ عباسی کے سامنے پیش کیا گیا۔ پوچھا تم نبی ہو۔ بولا جی ہاں۔ کہا دلیل ۔بولا خود قرآن میری نبوت کی تصدیق کر رہا ہے میرا نام ہے نصراللہ اور قرآن میں موجود ہے "اذا جاء نصراللہ والفتح "کہا"اچھا کوئی معجزہ دکھاؤ" کہا کسی بانجھ عورت کو میرے پاس لاؤ میں اسی وقت بچہ پیدا کر دوں گا جو پیدا ہوتے ہی میری نبوت کی تصدیق کرے گا۔ اتفاقا وزیر حسن بن عیسیٰ کی بی بی بانجھ تھی۔ متوکل نے اس کی طرف دیکھ کر کہا تو کیا مضائقہ ہے۔ اس کے معجزے کو ضرور آزمانا چاہئے تم اپنی بی بی کو لے آؤ۔ حسن نے کہا "حضور اپنی بی بی کو تو وہ لائے جسے ان کی نبوت سے انکار ہو۔ میں تو ان کا یہ معجزہ سنتے ہی ایمان لا چکا ہوں اور اقرار کرتا ہوں کہ "اشہد ان نبی اللہ" متوکل اس پر ہنسا اور اسے آزادی دے دی۔

اسی متوکل کے عہد میں ایک عورت بھی گرفتار کر کے لائی گئی جو پیغمبری کا دعویٰ کرتی تھی۔ متوکل نے پوچھا "تو نبیہ ہے؟" بولی ۔جی ہاں۔ پوچھا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی مانتی ہے یا نہیں؟ بولی کیوں نہیں۔ بے شک مانتی ہوں۔ کہا تو انہوں نے فرمایا ہے کہ "لانبیته بعدی" (میرے بعد کوئی نبیہ نہ ہوگی۔ اس پر متوکل ہنسا اور اسے چھوڑ دیا۔(۱)

---

(1) تحفۃ الاولی الالباب فی مجالس الاحباب مطبوعہ مصر ص ۳۷۔۳۸